ہے کا مطلب پوچھا تو آپ نے فرمایا۔ **اس کا مطلب یہ ہے کہ اس نے ایک بندہ ایسا پیدا کیا ہے جو ہر شے کا عالم ہے اور اس نے ایک بندہ ایسا پیدا کیا ہے جو ہر شے پر قادر ہے۔**

یہ اتصاف بھی افہام و تفہیم کیلیے ہیں ورنہ ہم اسکی کسی بھی صفت کی حقیقت کو نہیں سمجھ سکتے بلکہ جو کچھ ہم اپنے لیے کمال سمجھتے ہیں یا کمال مطلق کا تصور کرتے ہیں وہ کمال ہم اسکی ذات کے لیے صرف اس لیے تجویز کرتے ہیں کہ وہ نقص و عیب سے منزہ و مبرا ہے جیسا کہ امام محمد باقر نے فرمایا ہے کہ جو کچھ ہم لوگ اپنی عقل میں تصور توحید معین کرتے ہیں یہ ہماری عقل کی حد ہے۔ خدا کی حد نہیں۔ **کیونکہ ایک چیونٹی سمجھتی ہے کہ خدا کے لیے ڈنگ بھی ہوگا کیونکہ اس کا کمال اسکا ڈنگ ہے** اور وہ خدا کو ہر کمال کے ساتھ متصف جانتی ہے اور اس میں کسی نقص کو قبول نہیں کرتی۔ اسی طرح ہم لوگ بھی جن صفات کو کمال سمجھتے ہیں اللہ کے لیے ان کمالات کو ضرور ثابت کرتے ہیں کہ وہ ناقص نہیں ہے اور ہر نقص و عیب سے منزہ ہے۔ علماء کرام نے خدا کے لیے صفات ثبوتیہ اور صفات سلبیہ صرف سمجھنے اور سمجھانے کیلئے بیان کیے ہیں ورنہ کسی صفت کا اسکی ذات کے لیے ثابت کرنا اور اس کی حقیقت کو سمجھنا اسی طرح محال ہے جس طرح اسکی ذات کو سمجھنا۔ **علماء محققین نے صفات ثبوتیہ کو بھی سلبیہ قرار دیا ہے** یعنی عالم کا مطلب یہ ہے کہ وہ جاہل نہیں۔ قادر کا مطلب یہ ہے کہ وہ عاجز نہیں یعنی ناقص و عیب کو اس سے دور سمجھنا ہی اسکی صفت ہے کیونکہ جس چیز کی حقیقت کا علم نہ ہو اس کو ثابت کرنا ان کی ذات کے لیے درست نہیں لہذا جو صفات بھی ہم اس کے لیے تجویز کرتے ہیں وہ خود ہمارے ذہن کی مخلوق ہوتی ہیں۔ یہی حقیقی شرک ہے جیسا کہ امام محمد باقرؑ نے فرمایا **جو شخص اپنی عقل۔ اپنے وہم۔ اپنے خیال میں ذات خدا کی حد بندی کرے گا تو وہ تصور اسکی ذہنی مخلوق ہوگا۔ خدا اس کے سوا اور ماوراء ہے۔**

# شرک فی افعل

شرک فی الفعل سے مراد یہ ہے کہ کسی بھی فعل کو اللہ کے لیے تسلیم کیا جائے یعنی یہ مانا جائے کہ جس فعل کی نسبت اللہ اپنی طرف دے وہ فعل وہ بذات خود سرانجام دیتا ہے۔ مثلا خلق کرنا۔ مارنا۔ رزق دینا وغیرہ۔ اور اسکی وجہ یہ ہے کہ عمل حدوث کا نام ہے اور حادث ہوتا ہے (حادث اس شے کو کہتے ہیں جو پہلے موجود نہ ہو اور بعد میں وجود میں آئے اور جس پر تغیر واقع ہوتا ہو) جبکہ اللہ تعالی ہر حادث فعل یا مخلوق کے افعال سے برتر و منزہ ہے کیونکہ بصورت دیگر اسکے لیے تغیر ثابت ہوتا ہے جو محال ہے۔ اللہ فقط ایک ذات ہے جس میں نہ کچھ داخل ہوتا ہے اور نہ کچھ خارج ہوتا ہے۔ حضرت آدمؑ کے بارے میں ارشاد ہوا ہے جب **میں (آدم کے پتلے) کو درست کر لوں اور اس میں اپنی تھوڑی سی روح پھونک دوں** تو کیا اس سے یہ نتیجہ نکالا جائے گا کہ (معاذاللہ) اللہ تعالی کمہار کی طرح پتلا بناتا ہے اور پھر پھونکیں مارتا ہے؟ حقیقت یہ ہے کہ اس نے اپنے افعال کے کچھ امین قرار دیئے ہیں۔ ہم جن افعال کو اسکی طرف نسبت دیتے ہیں وہ فقط اسے تسلیم کرنے اور اس کی عبادت کرنے کے لیے ورنہ وہ در حقیقت اسکے امناء کے افعال ہیں جن کے افعال کو اس نے اپنے افعال کیا ہے۔ اسکے ہر فعل کا مطلب اس کا حکم ہے۔ یعنی وہ خالق ہے **حکم تخلیق دینے والے** کے معنی میں۔ وہ محی ہے **زندہ کرنے کا حکم دینے والے** کے معنی میں۔ وہ ممیت ہے **مارنے کا حکم دینے والے** کے معنی میں۔ اور اگر اللہ کو تمام افعال خود ہی بجالانے تھے تو خلیفہ بنانے کی کیا ضرورت تھی؟۔ خلیفہ تو ہوتا ہی وہ ہے جو تمام امور سرانجام دے جو وہ سرانجام دیتا ہے جس کا وہ خلیفہ ہے۔ یہی وہ راز ہے جس سے ناواقفیت کی وجہ سے فضایل معصومینؑ کا انکار کیا جاتا ہے اور جناب امیر کائنات فرماتے ہیں کہ **میں نے کائنات کو خلق کیا ہے۔ میں نے زمین کو بچایا ہے۔ میں نے پہاڑوں کو قائم کیا ہے۔ میں نے دریاوں کو جاری کیا ہے۔ میں ہی مارتا ہوں میں ہی زندہ کرتا ہوں** تو جہالت

کی وجہ سے لوگوں کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں اور وہ بلا توقف شرک کا فتوی صادر کر دیتے ہیں اور یہ نہیں جانتے کہ اگر اسکا عکس مانا جائے تو شرک وہ ہے۔

حقیقت افعال خداوندی اور شرک فی الفعل کے بارے میں اب ہم قرآن مجید کی طرف رجوع کرتے ہیں اور اپنے موقف کی تائید میں چند آیات پیش کرنے کی سعادت حاصل کہتے ہیں:۔

سورہ کہف ۵۱۔ **پس کیا تم میرے سوا اسے اور اسکی اولاد کو ولی بناتے ہو حالانکہ وہ تمھارے دشمن ہیں۔ ظالموں کے لیے یہ کیا ہی برا بدل ہے نہ تو میں نے انھیں آسمانوں اور زمین کی پیدائش پر گواہ بنایا تھا اور نہ ہی انکے اپنے نفسوں کی پیدائش پر اور میں گمراہوں کو قوت بازو بنانے والا نہیں ہوں۔**

اس آیت میں نفی غیر کے ذریعے ولی حق کی چند صفات بیان کی گئی ہیں:۔

1۔ ولی تمام موجودات کی خلقت پر گواہ ہوا ہے۔ آیت کے اس ٹکڑے پر اگر تھوڑا سا بھی تدبیر کیا جائے تو چند سوالات ضرور پیدا ہو گئے۔

۔ گواہ بنانے کی ضرورت کیا تھی؟۔ نہ آج تک کسی نے اس قسم کی گواہی طلب کی ہے اور نہ بظاہر اس گواہی سے مخلوق کو کوئی فائدہ پہنچ رہا ہے۔

۔ اس گواہی سے ولی کی کون کی فضیلت ثابت ہوتی ہے؟۔ فقط دیکھتے رہنا اس کے لیے کسی فضیلت کو ثابت نہیں کرتا۔ خود ہمارے سامنے ہزاروں واقعات رونما ہوتے رہتے ہیں اور ان واقعات کا عینی شاہد ہونے کے ناتے ہماری قدرو منزلت میں کوئی اضافہ نہیں ہو جاتا اور نہ ہی ہم اس کے ذمہ دار ٹھہرتے ہیں۔

۔ یہ گواہی استقراری تھی۔ قولی تھی یا فعلی؟ یعنی کیا صورت حال یہ تھی کہ اشیاء بن رہی تھیں اور یہ خاموش تماشائی بنے دیکھ رہے تھے؟ یا یہ زبان سے گواہی دے رہے تھے کہ ہاں اب یہ شے بن گئی۔ اب

وہ شے بن گئی؟ یا یہ کہ یہ خود اشیاء وخلق فرمارہے تھے یہ کیا ان کا خلق کرنا اللہ کی خلاقیت کی گواہی کا حکم رکھتا تھا؟

ان تین سوالات پر اگر تدبر کیا جائے تو سوائے ایک کے کوئی اور صورت معقول نظر نہیں آتی اور وہ یہ کہ یہ گواہی فعلی گواہی تھی اور اس کا مقصد اثبات توحید تھا اور یہ بتانا مقصود تھا کہ اللہ اس معنی میں خالق ہے کہ اس نے اپنے اقرب بندے کو قدرت خلق عطا فرمائی ہے۔ خلق یہ کرتا ہے اور نسبت اس لم یزل کی طرف جاتی ہے لہذا چونکہ مقصود اپنی صفت خلق کا اظہار ہے اس لیے یہ اقرب بندہ خلق کرتا جائے اور اسکی خلاقیت کی گواہی دیتا جائے اور وہ صفت خلاقیت جو بندوں کی حدود عقلانی سے باہر ہے اس اقرب بندے کی خلاقیت سے ثابت ہو جائے اور مخلوق اسی کی مکلف ٹھہرے کہ اسکے اس بندے کو خالق مانے اور اسی خلاقیت کو دیکھ کر اللہ کو تسلیم کرے یعنی مشہود سے مستور کو پہچانے۔

(2) ولی مطلق اللہ کا قوت بازو ہوتا ہے۔ اس مقام پر آکر ہر حجت تمام ہو جاتی ہے اور کوئی چارہ کار باقی ہی نہیں رہتا سوائے اسکے کہ تسلیم کیا جائے کہ جتنی بھی صفات یا افعال باری تعالی ہیں وہ اسی ولی مطلق سے ظاہر ہوتی ہیں۔ قرآن مجید میں مختلف مقامات پر اللہ نے اپنے ولی مطلق کو ان تمام اعضاء کا نام دیا ہے جن سے افعال بجالائے جاتے ہیں اور پھر ان اعضاء کو بے جسم ہوتے ہوئے بھی اپنی طرف نسبت دی ہے۔ عین اللہ۔ ید اللہ - أذن اللہ - لسان اللہ اور نہ صرف یہ بلکہ اپنے ولی مطلق کو وہ قوت نافذہ قرار دیا ہے جو ان اعضاء سے کام لیتی ہے یعنی اسے اپنا نفس کہا ہے۔ پس اسی ولی کی ولایت میں یا افعال میں کسی کو شریک کرنا چاہے وہ اپنے زبان کا تراشا ہوا خدا ہی کیوں نہ ہو حقیقی شرک کہلائے گا۔

جب یہ تمام امور ثابت ہو چکے اور طے ہو چکا کہ افعال خداوندی کا امین اس کا ولی مطلق ہے تو اب ہم قرآن کی مدد سے ان افعال کا مختصر جائزہ لیتے ہیں جنکو اللہ نے اپنی طرف منسوب کیا ہے اور ان میں کسی کو شریک کرنے کا نام شرک رکھا ہے۔

سورہ روم ۴۰۔

**اللہ وہی ہے جس نے تمھیں پیدا کیا پھر اس نے تمھیں روزی دی پھر وہ میں موت دے گا پھر تمھیں زندہ کرے گا۔ کیا تمھارے شریکوں میں سے کوئی ایسا ہے جو ان باتوں سے کوئی بات کر دے۔ پاک و برتر ہے اسکی ذات ان چیزوں سے جن کو یہ لوگ اس کا شریک ٹھہراتے ہیں۔**

اس آیت میں چار چیزوں کا ذکر کیا گیا ہے جن میں لوگ شرک کرتے ہیں۔

پیدا کرنا

رزق دینا

مارنا

زندہ کرنا

اور ان چاروں امور کے بارے میں اللہ چیلنج کر رہا ہے کہ اسکے سوا کوئی ان امور پر قادر نہیں ہے اور اگر کوئی اسکی نسبت کسی اور کی طرف دیتا ہے وہ مشرک ہے اور یہیں سے ہمارا موقف ثابت ہوا ہے کیونکہ یہ طے کیا جا چکا ہے کہ اللہ کے تمام افعال کا امن اس کا ولی مطلق ہے اور دنیا نے بارہا اس سے یہ امور ظاہر ہوتے دیکھے ہیں اور یہی دلیل محکم ہے اس بات کی کہ پیدا کرنے۔ رزق دینے۔ مارنے اور زندہ کرنے کی ولی سے نفی کرنا یا اسکے علاوہ کسی اور کی طرف نسبت دینا خواہ وہ انکے ذہن کا تراشا ہوا خدا ہی کیوں نہ ہو حقیقی شرک کہلائے گا۔

سوہ یونس ۳۴۔۳۵۔ **اے رسول کہدو۔ کیا تمھارے شریکوں میں سے کوئی ایسا بھی ہے جو مخلوق کو پہلی بار پیدا کر دے پھر اسے دہرا بھی دے۔ کہہ دو کہ اللہ ہی مخلوق کو پہلی بار پیدا کرتا ہے پھر وہی اسکو دہراتا ہے۔ پھر تم کہاں پھرے جاتے ہو تم کہدو کہ کیا تمھارے شریکوں میں سے کوئی ہے جو حق کی طرف**

**رہبری کرے۔ تم کہدو کہ اللہ حق کی طرف رہبری کرتا ہے۔ پھر کیا وہ شخص جو حق کی طرف رہبری کرتا ہے زیادہ حق دار ہے کہ اسکی پیروی کی جائے یا وہ جو راہ نہیں پاتا ہے سوائے اسکے کہ اسے راہ دکھلائی جائے؟ پھر تمہیں کیا ہو گیا ہے تم کیا فیصلہ کرتے ہو۔**

ان آیات میں بھی تین چیزوں کا ذکر ہے جن میں شرک کیا جاتا ہے۔

تخلیق اول

تخلیق ثانی

ہدایت

یہی مطلب ہے جناب امیر کے اس قول کا کہ **میں ہی خلق کرتا ہوں۔ میں ہی مارتا ہوں۔ میں بھی زندہ کرتا ہوں۔ میں ہی قبروں سے مردوں کو اٹھانے والا ہوں۔ لوگوں کو میری ہی طرف لوٹ کر آتا ہے۔** اور یہی مطلب ہے امام محمد باقرؑ کے اس ارشاد کا کہ **اللہ جس کسی کی بھی ہدایت کرتا ہے علیؑ ہی کے ذریعے کرتا ہے۔** پس ان چیزوں کی ولی سے نفی کرنا یا اسکے علاوہ کسی اور کی طرف نسبت دے دینا خواہ وہ انکے ذہن کا تراشا ہوا خدا ہی کیوں نہ ہو حقیقی شرک کہلائے گا کیونکہ معلوم و مشہود یہی ولی ہے اور توحید و شرک دونوں کا تعلق معلوم و مشہود سے ہی ہے۔

# شرک فی الامر

شرک فی الامر کو سمجھنے کے لیے ہم سورۂ قصص کی آیت 68 کی طرف رجوع کرتے ہیں جس میں ارشاد ہوا ہے۔**اور تیرا پروردگار جو کچھ چاہتا ہے پیدا کرتا ہے اور جس کو جس کام کے لیے چاہتا ہے اختیار اور پسند کرتا ہے۔لوگوں کو کوئی اختیار اس میں حاصل نہیں۔پاک و پاکیزہ ہے وہ بزرگ و برتر اللہ ان باتوں سے جن کو شریک کرتے ہیں۔** اس آیت سے ثابت ہوتا ہے کہ کسی بھی منصب پر کسی کو فائز کرنا صرف اللہ کے اختیار میں ہے۔یہیں سے شرک فی الامر سمجھ میں آتا ہے کہ اللہ نے جسکو جس منصب کے لیے اختیار کیا ہے اسکے علاوہ کسی اور کو اس منصب پر فائز کرنا شرک فی الامر ہے۔سوچنے کی بات ہے کہ جب امیر خدا سے انحراف شرک ہے تو صاحب امر سے انحراف کیونکر شرک نہ ہوگا اور جن کو اللہ نے ولی امر قرار دیا ہے اسکے علاوہ کسی اور کو اپنی مرضی اور پسند کی روشنی میں میں دیکھتے ہیں کہ شرک فی الامر کس سے ولی بنالینا کیا شرک کی تعریف میں داخل نہیں ہوگا؟

یہ تو تھی شرک کی تعریف اب چلتے ہیں قرآن و حدیث کی طرف کہ حقیقی شرک کسے کہتے ہیں۔

جب میں قرآن کے وارث کے دروازے پر گیا تو پوچھا: سرکار! شرک بھی بتا دیجیے اور گناہان کبیرہ بھی بتا دیجیے تاکہ ہم ان سے بچ سکیں۔

سرکار صادق آل محمدؑ نے ارشاد فرمایا: تو صرف کبیرہ گناہ پوچھ رہا ہے تو سن!

**أكبر الكبائر سبعة**

**جو کبیرہ گناہوں میں سے بھی اکبر گناہ ہیں وہ ساتھ ہیں۔**

**مولاؑ کون کون سے؟**

**فرمایا:**

**الشرك بالله العظيم، وقتل النفس التي حرم الله عز وجل إلا بالحق، واكل أموال اليتامى، وعقوق الوالدين وقذف المحصنات، والفرار من الزحف، وانكار ما انزل الله عز وجل**

**فرمایا پہلا اکبر گناہ:**

**الشرك بالله العظيم**

اللہ کے ساتھ شرک کرنا

**دوسرا اکبر گناہ:**

**وقتل النفس التي حرم الله عز وجل إلا بالحق**

جس نفس کو اللہ محترم کہے اسے بغیر حق کے قتل کرنا

تیسرا اکبر گناہ:

## وعقوق الوالدین

والدین کی نافرمانی کرنا۔

چوتھا اکبر گناہ:

## وقذف المحصنات

ذی وقار خواتین پر تہمت لگانا۔

پانچواں اکبر گناہ:

## واكل أموال اليتامى

یتیم کا مال کھانا

چھٹا گناہ اکبر:

## والفرار من الزحف

کسی ایسی جگہ سے بھاگ جانا جہاں اجتماع ضروری ہو۔

ساتھواں اکبر گناہ:

## وانکار ما انزل اللہ عز وجل

اسکا انکار کرنا جو اللہ نے ہمارے لیے نازل کیا۔

اب مولا فرماتے ہیں: کیا تم جانتے ہو یہ ساتھوں کے ساتھوں گناہ ہم اہل بیتؑ سے تعلق رکھتے ہیں۔

فرمایا:

فاما الشرك بالله العظيم

اللہ سے شرک کرنے سے مراد یہ ہے کہ

فردوه رسول الله صلى الله عليه وآله فقد بلغكم ما أنزل الله فينا وما قال على الله وعلى رسوله

اللہ نے ہم اہلبیتؑ کے فضائل بیان کیے جو بھی کیے، رسول نے ہم اہل بیتؑ کے فضائل بیان کیے جو بھی کیے لوگوں نے انکار کرکے اللہ کو بھی جھٹلادیا اور رسولؐ کو بھی جھٹلادیا یہی تو شرک باللہ ہے۔

(مولا کے اس فرمان سے ثابت ہو گیا جو بھی فضائل آل محمدؐ کا انکار کرے یہ شک بھی کرے تو وہ مشرک ہے۔)

واما قتل النفس الحرام فقتل الحسين عليه السلام وأصحابه

محترم نفس کو قتل کرنے سے مراد مولا حسینؑ اور انکے اصحاب کو قتل کرنا ہے۔

(پس جو بھی مولاؑ کے قتل کرنے میں شریک تھے وہ مشرک ہیں)

**واما عقوق الوالدين: فان الله عز وجل قال في كتابه: (النبي أولى بالمؤمنين من أنفسهم وأزواجه أمهاتهم) وهو أب لهم، فعقوه في ذريته وفي قرابته**

والدین کی نافرمانی سے مراد:

نبی تم پر تمہاری جانوں سے زیادہ حق رکھتے ہیں اور نبی کی بیویاں تمہاری مائیں ہیں۔ رسول باپ ہیں امت کے۔ لوگوں نے ہمارے حقوق کو جھٹلایا اور گناہ اکبر میں شامل ہو گئے۔

**واما قذف المحصنات: فقد قذفوا فاطمة عليها السلام على منابرهم**

پاک دامن خواتین پر تہمت لگانے سے مراد یہ ہے کہ لوگوں نے فاطمہ زہراؑ پر تہمت لگائی اور گناہ اکبر کیا۔

**واما اكل أموال اليتامى: فقد ظلمنا فيئنا وذهبوا به**

یتیم کا مال کھانے سے مراد لوگوں نے ہمارے حق (خمس) کھالیا۔

**واما الفرار من الزحف: فقد أعطوا أمير المؤمنين عليه السلام البيعة طائعين غير مكرهين ثم فروا عنه وخذلوه**

جہاں جمع ہو وہاں سے بھاگنے سے مراد: لوگوں نے پہلے دن امیر المومنین علیؑ کی بیعت کر لی اور پھر فرار ہو گئے۔

**واما انكار ما أنزل الله عز وجل: فقد أنكروا حقنا وجحدوا له وهذا مما لا يتعاجم فيه أحد والله يقول: (ان تجتنبوا كبائر ما تنهون عنه نكفر عنكم سيئاتكم وندخلكم مدخلا كريما)**

اللہ کے نازل کردہ چیز سے مراد یہ ہے کہ ہمارے حق کا انکار کرنا۔ انہوں نے ہمارا حق نہیں دیا یہ وہ باتیں ہے جسے کوئی انکار نہیں کر سکتا اور پھر سورہ النسا کی آیت 31 تلاوت فرمائی۔

ترجمہ:- اگر ان اکبر گناہوں کا ارتکاب نا کیا جس سے ہم نے تمہیں منا کیا ہے تو ہم تمہارے سارے گناہ مٹا دیں گیں اور تمہیں اچھی جگہ داخل کر دیں گیں۔

مولا کی اس حدیث پاک سے ثابت ہوتا ہے جو بھی فضائل معصوم کا انکار کرے انکے ساتھ کسی کو شریک کرے یا انکا حق غضب کرے وہ مشرک ہے۔

اس حدیث کے سکین پیجز دیکھیں


تهذيب الأحكام
في شرح المقنعة للشيخ المفيد رضوان الله عليه
تأليف
شيخ الطائفة ابي جعفر محمد بن الحسن الطوسي قده
المتوفى ٤٦٠ هـ
دار الكتب الإسلامية

نق أو ح ﴿٤١٦﴾ ٣٨ ـ و عنه ، عن إبراهيم بن هاشم ، عن حمّاد بن عيسى ، عن محمّد بن مسلم ، عن أبي عبدالله عليه السلام « أنّه سمعه يقول : إنّ الأنفال ما كان من أرض لم يكن فيها هِراقة دم ، أو قوم صولحوا و أعطوا بأيديهم(١) ، فما كان من أرض خربة أو بطون أودية ، فهذا كلّه مِنَ الفَيء ، والأنفال لِلّهِ وَ للرَّسُولِ صلّى الله عليه وآله(٢) ، فما كان للّه فهو للرّسول صلّى الله عليه وآله و يضعه حيث يحبّ ».

﴿٤١٧﴾ ٣٩ ـ أبوالعبّاس أحمدَ بنِ محمّد بن سعيد بن عُقدَة الحافظ ـ الهَمْدانيُّ ، عن أبي جعفر محمّد بن المفضّل بن إبراهيم الأشعريُّ قال : حدّثنا الحسن ابن عليّ بن زياد ـ وهو الوشّاء الخزّاز ـ وهو ابن بنت إلياس ، و كان وقف(٣) ثمّ رَجَع فقطع ـ ، عن عبدالكريم بن عَمرو الخثعميّ ، عن عبدالله بن أبي يَعفور ؛ و مُعلّى بن خُنَيس ، عن أبي الصّامت ، عن أبي عبدالله عليه السلام « قال : أكبر الكبائر سبع : الشّرك بالله العظيم ، و قتل النّفس الّتي حرّم الله عزّ وجلّ إلاّ بالحقّ ، و أكل أموال اليتامى(٤) ، و عقوق الوالدين ، و قذف المحصنات ، والفِرار من ـ الزّحف ، و إنكار ما أنزل الله عزّ و جلّ ، فأمّا الشّرك بالله العظيم : فقد بلغكم ما أنزل الله فينا وما قال رَسول الله صلّى الله عليه وآله فردُّوه على الله و على رسوله ، وأمّا قتل ـ النّفس الحرام ، فقتل الحسين عليه السلام و أصحابه ، و أمّا أكل أموال اليتامى ، فقد ظلمنا فيئنا و ذهبوا به ، و أمّا عقوق الوالدين : فإنّ الله عزّ وجلّ قال في كتابه : « النّبيُّ

١ ـ أي على أن يكون الأرض للإمام عليه السلام ، أو صالحوا على ترك القتال بالإنجلاء عنها ، أو أعطوها بأيديهم و سلّموها طَوعاً ، و لو صالحوا على أنّها لهم ، فهي لهم . (ملذ) وقد مرّ مضمون هذا الخبر في باب الأنفال تحت رقم ٤ .

٢ ـ أي والفيء من الأنفال للّه و للرّسول ، أو الأنفال عطف على الفيء ، و «للّه» خبر بعد خبر . (ملذ) و تقدّم الخبر تحت رقم ٣٧٠ ص ١٧٤ .

٣ ـ توقّفه في إمامة أبي الحسن الرّضا عليه السلام للتّحقيق ، لا الاعتقاد بغيبة أبي الحسن موسى عليه السلام ـ بمعنى الوقف الاصطلاحي ـ و أنّه صار من الواقفة ، معاذ الله .

٤ ـ في بعض النّسخ : «أكل مال اليتيم» .

أَولَىٰ بِٱلْمُؤْمِنِينَ مِنْ أَنفُسِهِمْ وَ أَزْواجُهُ أُمَّهَاتُهُمْ [١] » وهو أبٌ لهم، فعقّوه في ذُرّيّته و في قَرابته، وأمّا قذف المحصنات: فقد قذفوا فاطمة عليها السلام على مَنابرهم[٢]، وأمّا الفرار من الزَّحْف: فقد أعطوا أميرالمؤمنين عليه السلام البيعة طائعين غير مُكرهين، ثمّ فرّوا عنه و خذلوه، و أمّا إنكار ما أنزل الله عزّ وجلّ: فقد أنكروا حقّنا و جَحدوا له و هذا ممّا لا يتعاجم فيه أحدٌ[٣]، والله يقول: « إِنْ تَجْتَنِبُوا كَبَائِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ عَنكُمْ سَيِّئَاتِكُمْ وَ نُدْخِلْكُمْ مُدْخَلاً كَرِيماً [٤] » »[٥].

تمّ كتاب الزّكاة مع الزّيادات

و يتلوه كتاب الصّيام، وَٱلْحَمْدُ للهِ رَبِّ ٱلْعَالَمِينَ ١٥٠

١ ـ الأحزاب: ٦.　٢ ـ لعلّ المراد بالقذف تكذيبها في قصّة فدك، أو نفيهم السّبطين عليهما السلام عن أن يكونا بمنزلة ابني رسول الله صلّى الله عليه وآله.

٣ ـ استعجم عليه الكلام: استبهم.　٤ ـ النّساء: ٣١.

٥ ـ أورده الصّدوق ـ رحمه الله ـ في خصاله بتفاوت في السّند والمتن وقال: «حدّثني أحمد ابن الحسن القطّان قال: حدّثنا أحمد بن يحيى بن زكريّا القطّان قال: حدّثنا بكر بن عبدالله بن حبيب قال: حدّثني محمّد بن عبدالله قال: حدّثني علي بن حسّان، عن عبدالرّحمن بن كثير، عن أبي عبدالله عليه السلام قال: إنّ الكبائر سبع فينا نزلت ومنّا استحلّت، فأوّلها الشّرك بالله العظيم، وقتل النّفس الّتي حرّم الله، وأكل مال اليتيم، وعقوق الوالدين، وقذف المحصنات، والفرار من الزّحف وإنكار حقّنا، وأمّا الشّرك بالله فقد أنزل الله فينا ما أنزل وقال رسول الله صلّى الله عليه وآله فينا ما قال، فكذّبوا الله وكذّبوا رسوله فأشركوا بالله عزّ وجلّ، وأمّا قتل النّفس الّتي حرّم الله فقد قتلوا الحسين بن علي عليهما السلام وأصحابه، وأمّا أكل مال اليتيم فقد ذهبوا بفيئنا الّذي جعله الله لنا فأعطوه غيرنا، وأمّا عقوق الوالدين فقد أنزل الله عزّ وجلّ في كتابه: «النّبي أولى بالمؤمنين من أنفسهم وأزواجه أُمّهاتهم» فعقّوا رسول الله صلّى الله عليه وآله في ذرّيّته وعقّوا أُمّهم خديجة في ذرّيّتها، وأمّا قذف المحصنة فقد قذفوا فاطمة عليها السلام على منابرهم، وأمّا الفرار من الزّحف فقد أعطوا أميرالمؤمنين عليه السلام بيعتهم طائعين غير مكرهين ففرّوا عنه وخذلوه، وأمّا إنكار حقّنا فهذا ممّا لا يتنازعون فيه».

* * *

ہیں۔ انسان مرتے وقت ہم دونوں کو دیکھتا ہے۔"

ابراہیم سے مروی ہے کہ ــــــ میں نے ابو عبداللہ علیہ السّلام سے پوچھا قربان جاؤں اس آیت کا کیا مطلب ہے۔

ام یحسدون الناس علی ما اتاھم اللہ من فضلہ فقد اتینا آل ابراھیم الکتاب والحکمۃ واتیناھم ملکا عظیما۔

فرمایا ناس (لوگ) ہم ہیں، نحن المحسودون ہم پر حسد کیا گیا، ونحن اہل الملک صاحب ملک ہم ہیں۔ ہم انبیاءؑ کے وارث ہیں وعندنا عصا موسیٰ ہمارے پاس موسیٰ کا عصا ہے وانا لخزان للہ فی الارض میں زمین میں اللہ کا خزانچی ہوں، سونا چاندی جمع نہیں کی جاتی، رسولؐ اللہ حسنؑ اور حسینؑ ہم میں سے ہیں۔

عیسیٰ بن السری سے مروی ہے کہ ــــــ

میں نے ابو عبداللہ علیہ السلام کی خدمت میں عرض کیا کہ اسلام کے ستون کون کون سے ہیں کہ اگر ان کی پہچان نہ ہو تو آدمی کا دین برباد اور عمل مقبول نہ ہو۔

فرمایا ــــــ لا الٰہ الا اللہ کا اقرار۔ رسولؐ خدا اور جو چیز آپ نے منجانب اللہ پیش کی اس پر ایمان، زکوٰۃ ادا کرنا، محمدؐ کی ولایت کا اقرار کرنا۔

میں نے عرض کیا ولایت کوئی اور بھی ہے۔ خدا کا فرمان ہے۔

یا ایھا الذین آمنوا اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول و اولی الامر منکم۔

فرمایا ــــــ صاحب امر علی ابن ابی طالبؑ کی ذات ہے۔

ابو عبداللہ علیہ السلام نے فرمایا کہ کبیرہ گناہ سات ہیں۔

۱۔ خدا کا شریک ٹھہرانا　　۲۔ بلاوجہ کسی کو قتل کرنا۔

۳۔ یتیموں کا مال کھانا　　۴۔ والدین کی نافرمانی

۶۲

۵. شادی شدہ عورت پر تہمت لگانا (پاک دامن) ۶. جنگ سے بھاگ جانا۔
۷. خدا کی نازل شدہ چیز کا انکار کرنا۔
شرک عظیم تو یہ ہے کہ خدا نے ہمارے حق میں فرمایا ——————
"اگر کسی بات میں جھگڑا ہو جائے تو اس کو اللہ اور اس کے رسولؐ کے پاس لے جاؤ"
ناحق جان کا قتل یہ ہے کہ حسینؑ اور آپ کے اصحاب کو قتل کر دیا۔ یتیموں کا مال کھانا یہ ہے کہ وہ لوگ ہمارا مال غنیمت کھا گئے۔ اور اس کو غصب کر لیا۔
والدین کی نافرمانی کا یہ مطلب ہے کہ خدا اپنی کتاب میں فرماتا ہے۔
النبی اولیٰ بالمؤمنین من انفسھم وازواجہ امھاتھم۔
"نبی مومنین کی جان سے افضل ہیں۔ ان کی بیبیاں اُن کی مائیں ہیں"
اس لحاظ سے رسولؐ ان کے باپ ہوئے، رسولؐ کی اولاد اور قرابت داروں کو قتل کر کے رسولؐ کی نافرمانی کی۔
پاک دامن عورت پر تہمت لگانا یہ ہے کہ انہوں نے منبروں پر بیٹھ کر فاطمہؑ بنت رسول اللہ پر اس بات کی تہمت لگائی کہ فدک ان کا حق نہیں تھا۔
جنگ سے بھاگنا یہ ہے کہ رضا و رغبت سے علیؑ کی بیعت کی پھر آپ کو اکیلا چھوڑ کر بھاگ گئے۔
اللہ کی نازل شدہ چیز سے انکار یہ ہے کہ انہوں نے ہمارے حق سے انکار کیا۔ ہمارا حق نہیں دیا —————— یہ وہ باتیں ہیں جن سے ہر آدمی واقف ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآن میں فرماتا ہے۔
اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا۔

۶۳

" اگر ان کبیرہ گناہوں کا ارتکاب نہ کیا، جن سے تم کو منع کیا گیا، تو ہم تمہاری
برائیاں مٹا دیں گے، اور تم کو اچھے مکان میں داخل کریں گے۔"

معلی بن خنیس سے مروی ہے کہ

میں نے ابو جعفر صادق علیہ السلام کو فرماتے ہوئے سُنا کہ بہت بڑے گناہ سات
ہیں۔ (۱) شرک باللہ　(۲) قتل نفس محرمہ　(۳) نیک عورت پر تہمت لگانا
(۴) حقوق والدین　(۵) یتیم کا مال کھانا　(۶) جنگ سے فرار
(۷) ہمارے حق کا انکار کرنا۔

شرک باللہ ——— یہ ہے کہ جو چیز اللہ نے ہمارے حق میں نازل کی اس کو جھٹلا دیا
لہذا خدا اور رسولؐ کی تکذیب کی۔

نفس محرمہ کا قتل ——— یہ ہے کہ انہوں نے حسینؑ کو قتل کیا۔

پاک دامن پر تہمت لگانا ——— یہ ہے کہ فاطمہؑ بنتِ رسول اللہ پر منبروں پر
چڑھ کر تہمت لگائی،

والدین کی نافرمانی یہ ہے کہ رسول اللہ کا پاس نہ کیا اور اس کی اولاد کی بے حرمتی کی
یتیم کا مال کھانے کا مطلب یہ ہے کہ ——— جو حق ہمارا کتاب خدا نے مقرر
کیا وہ نہ دیا۔

جنگ سے فرار یہ ہے کہ ——— خوشی سے امیر المومنینؑ کی بیعت کی اور پھر آپ
کو تنہا چھوڑ کر بھاگ گئے۔

ہمارے حق کا انکار کیا اور یہ بات خدا کی قسم کسی سے پوشیدہ نہیں۔

الكتاب: أطائب الكلم في بيان صلة الرحم
المؤلف: الشيخ حسن الكركي
الجزء:
الوفاة: حي ٩٧٢
المجموعة: الأخلاق
تحقيق: إعداد : السيد أحمد الحسيني
الطبعة: الأولى
سنة الطبع: ١٣٩٤
المطبعة: مهر استوار
الناشر: مكتبة آية الله العظمى المرعشي العامة
ردمك:
المصدر: مؤسسة آل البيت (عليهم السلام) لإحياء التراث شبكة رافد للتنمية الثقافية rafed.net مؤسسة آل البيت (ع) لإحياء التراث . بيروت al-albayt.com
ملاحظات:

فمن زارهم رغبة في زيارتهم وتصديقا بما رغبوا فيه كانت أئمتهم شفعاءهم يوم القيامة
.

ولا ريب أن زيارتهم معدودة من الصلة التي قد ندب الله سبحانه إليها وأثنى على ممتثلها بقوله عز وجل (والذين يصلون ما امر الله به أن يوصل) (١)، وكذا ولايتهم وعدم الاعراض عن الرواية عنهم وعدم انكار جواز الصلاة عليهم وما أنزل الله فيهم والانقياد إليهم والتحامي عن ظلمهم وتسليم حقوقهم إليهم من الخلافة والفئ والغنيمة والإرث والنحلة ونحو ذلك.

وقد روى الشيخ في التهذيب باسناده عن أبي الصامت عن أبي عبد الله عليه السلام قال : الكبائر سبع: الشرك بالله العظيم، وقتل النفس الذي حرم الله عز وجل، وأكل أموال اليتامى، وعقوق الوالدين، وقذف المحصنات، والفرار من الزحف، وانكار ما أنزل الله عز وجل. فأما الشرك بالله العظيم فقد بلغكم ما أنزل الله فينا وما قال رسول الله صلى الله عليه وآله، فردوه على الله ورسوله. وأما قتل النفس الحرام فقتل الحسين وأصحابه. وأما أكل أموال اليتامى فقد ظلمنا فيئنا وذهبوا. وأما عقوق الوالدين فان الله تعالى

(١) سورة الرعد: ٢١.

(٤٤)

قال في كتابه (النبي أولى بالمؤمنين من أنفسهم وأزواجه أمهاتهم) (١)، وهو أب لهم فعقوه في ذريته وفي قرابته. وأما قتل المحصنات فقد قذفوا فاطمة عليها السلام على منابرهم. وأما الفرار من الزحف فقد أعطوا أمير المؤمنين عليه السلام البيعة طائعين غير مكرهين ثم فروا عنه وخذلوه. واما انكار ما أنزل الله فقد أنكروا حقه وجحدوا ما جعله الله له، وهذا لا يتعاجم فيه أحد، فالله يقول (ان تجتنبوا كبائر ما تنهون عنه نكفر عنكم سيئاتكم وندخلكم مدخلا كريما) (٢).

وبإسناده عن الحارث بن المغيرة البصري قال: دخلت على أبي جعفر عليه السلام فجلست عنده فإذا نجية قد استأذن عليه، فأذن له فدخل فجثا على ركبتيه ثم قال: جعلت فداك اني أريد أن أسألك عن مسألة والله ما أريد بها إلا فكاك رقبتي من النار.

فكأنه رق له فاستوى جالسا، فقال: يا نجية سلني فلا تسألني اليوم عن شئ الا أخبرتك به. قال: جعلت فداك ما تقول في فلان وفلان؟ قال: يا نجية ان لنا الخمس في كتاب الله ولنا الأنفال ولنا صفو الأموال، وهما والله أول من ظلمنا حقنا في كتاب الله، وأول من حمل الناس على رقابنا، ودماؤنا في أعناقهما إلى يوم القيامة

---

(١) سورة الأحزاب: ٦.
(٢) سورة النساء: ٣١.

(٤٥)

**اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: إنہ من یشرک باللہ فقد حرم اللہ علیہ الجنۃ وماواہ النار**
**المائدہ: ۷۲**

"جو شخص اللہ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرائے گا تو اللہ نے اس پر جنت کو حرام قرار دے دیا ہے اور اس کا ٹھکانہ جہنم ہے"۔

دوسری جگہ ارشاد ربانی ہے

**إن اللہ لا یغفر أن یشرک بہ ویغفر ما دون ذلک لمن یشاء**

النساء: ۱۱۶،۴۸

"اللہ شرک کو معاف نہیں کرے گا اس کے ماسوا جس گناہ کو جس کے لئے چاہے گا معاف کر دے گا"۔

معیارات قائم کا اختیار یقیناً اللہ کو ہے کیونکہ وہ ذاتِ واجب الوجود کائنات کے ہر وجود کا خالق ہے۔ اس مالک و خالقِ کل ؑ کے قائم کردہ معیارات کو تسلیم کرنا اسلام ہے اور اس مالک و خالقِ کل ؑ کے معیارات کا انکار کرنا کفر ہے۔ اس مالک و خالقِ کل ؑ نے جو معیارات قائم کئے اور جن کو اپنے قائم کردہ معیارات سے شارح قرار دیا اور اپنی ولایتِ مطلقہ عطا فرمائی تاکہ نظامِ کائنات کو چلا سکے، ان ولایتِ مطلقہ الہیہ کے حقداروں کے ساتھ کسی غیر مقرر کردہ کو شریک کرنا در حقیقت اللہ کے معیارات کے قائم کرنے کی مخالفت اور شرک ہے۔

**اللہ نے کچھ ہستیوںؑ کی خوشی کو اپنی خوشی اور ان ہستیوںؑ کی ناراضگی کو اپنی ناراضگی قرار دیا۔ اللہ نے کچھ ہستیوں ع کو بلانے یا پکارنے کو اپنا بلانا یا پکارنا قرار دیا ہے۔ حتیٰ کہ ان ہستیوںؑ کی بیعت کو اپنی بیعت قرار دیا ہے۔**

**اسی اللہ نے ان ہستیوںؑ کے امر کے ساتھ کسی اور شریک کرنا اتنا ناپسند کیا کہ اس شراکت کو "شرک" قرار دے دیا۔ اپنی بات کو ثابت کرنے کے لئے چند حوالے پیش کرتا ہوں۔**

اللہ جل شانہ جو بلاشبہ ان ہستیوں کا بھی خالق ہے اپنے پاک و پاکیزہ کلام میں فرماتا ہے۔

وَلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهِ أَحَدًا

سورہ کہف 110

"اور اپنے رب کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کر"۔

اس صریح حکم کو تفاسیرِ آل محمدؐ میں دیکھا تو نظر آیا کہ فرمانِ معصومؑ ہے۔

اس کی تفسیر میں کہا گیا

**التسلیم لعلی ولا یشرک معہ فی الخلافۃومن لیس لہ ذلک ولاہو من أھلہ**

**یعنی حضرت علیؑ کے لئے تسلیم ہو جائے (سر تسلیم خم کرو) اور انؑ کی خلافت میں کسی دوسرے کو جو اس کا اھل نہیں ہے نہ اس کی اولاد سے ہے شریک نہ کرو۔**

بحار الأنوار

الجامعة لدرر أخبار الأئمة الأطهار

تأليف

العلم العلامة الحجة فخر الأمة المولى

الشيخ محمد باقر المجلسي

«قدس الله سره»

١٠٣٧ - ١١١٠ هـ

طبعة جديدة محققة ومصححة

بإشراف لجنة من العلماء

دار إحياء التراث العربي

36
تاريخ
علي (ع)



بصلاتك» وأمّا قوله : «ولاتخافت بها» فإنّه يقول : ولاتكتم ذلك عليّاً ، يقول : أعلمه ما أكرمته به . فأما قوله : «وابتغ بين ذلك سبيلاً» يقول : تسألني أن آذن لك أن تجهر بأمر عليّ بولايته ، فأذن له بإظهار ذلك يوم غدير خمّ ، فهوقوله يومئذ : اللّهمّ من كنت مولاه فعليّ مولاه ، اللّهمّ وال من والاه وعاد من عاداه (١) .

**بيان** : لمّا كانت الصلاة الكاملة في عليّ عليه السلام ولم يصدر كاملها إلّا منه ومن أمثاله فقد ظهر عليه آثارها ، فكأنّه صارعينها ، و أيضاً لشدّة اشتراط ولايته في قبولها و عدم صحّتها بدونها ، ولكونه الداعي إليها و المعلّم لها ، فلتلك الاُمور قد يعبّر عنه عليه السلام الصلاة في بطن القرآن ، وقد مرّ بعض تحقيق ذلك وسيأتي إن شاءالله تعالى .

٥٣ ـ **شي** : عن جميل ، عن إسحاق بن عمّار في قوله : «ولاتبذّر تبذيراً (٢)» قال لاتبذّر في ولاية عليّ عليه السلام (٣) .

**بيان** : لمّا ذكر في صدر الآية «وآت ذاالقربى حقّه» فأعطى صلى الله عليه وآله فاطمة فدكاً قال : «لاتبذّر» أي لاتصرف المال في غيرالمصارف الّتي اُمرت بها ، فعلى هذا البطن من الآية لعلّ المعنى : لا تجعل ولاية عليّ عليه السلام لغيره ؛ ويحتمل أن يكون نهياً عن الغلوّ في شأنه عليه السلام لمنع غيره عن ذلك ، كقوله : «لئن أشركت (٤)» .

٥٤ ـ **شي** : عن سماعة بن مهران قال : سألت أباعبدالله عليه السلام عن قول الله : «فليعمل عملاً صالحاً ولا يشرك بعبادة ربّه أحداً (٥)» قال : العمل الصالح المعرفة بالأئمّة عليهم السلام «ولا يشرك بعبادة ربّه أحداً» التسليم لعليّ عليه السلام لا يشرك معه في الخلافة من ليس له ذلك ولا هو من أهله (٦) .

**بيان** : لعلّ المراد بالعبادة هنا العبادة القلبيّة ، وهي الاعتقاد بالولاية ، أوهي أيضاً

(١) تفسير العياشي مخطوط ، رواه في البرهان ٢ : ٤٥٤ .
(٢) بني اسرائيل : ٢٦ .
(٣) تفسير العياشي مخطوط ، رواه في البرهان ٢ : ٤١٦ .
(٤) الزمر : ٦٥ .
(٥) الكهف : ١١٠ .
(٦) تفسير العياشي مخطوط ، رواه في البرهان ٢ : ٤٩٧ .


تفسیر نور الثقلین
لمؤلفه
العلامة الخبیر والمحدث الجلیل الشیخ
عبد علی بن جمعة العروسی الحویزی قدس سره
صححه وعلق علیه واشرف علی طبعه
السید هاشم الرسولی المحلاتی
طبع بنفقة
خیر الحاج حاج ابی القاسم المشتهر بسالک
والحاج حسن محزونیان

الغلام، وتولى اتمام وضوئه بنفسه .

٢٧٣ - ابى بن كعب عن النبى صلى الله عليه وآله قال : وان قرء الآية التى فى آخرها «قل انما انا بشر مثلكم» حين يأخذ مضجعه ، كان له نوريتلالأالى الكعبة حشوذلك النور ملائكة يصلون عليه حتى يقوم من مضجعه ، فان كان فى مكة تلاها كان له نوراً يتلالأالى البيت المعمور؛ حشوذلك النور ملائكة يصلون عليه حتى يستيقظ .

٢٧٤ - وروى الشيخ ابوجعفر بن بابويه رضى الله عنه باسناده عن عيسى بن عبدالله عن ابيه عن جده عن على عليه السلام قال: مامن عبد يقرأ «قل انما انا بشر مثلكم» الى آخره الا كان له نوراً فى مضجعه الى بيت الله الحرام، فان كان من اهل بيت الله الحرام كان له نوراً الى بيت المقدس .

٢٧٥ - **فى تفسير العياشى** عن العلا بن الفضيل عن ابيعبدالله عليه السلام قال : سألته عن تفسير هذه الآية : «من كان يرجو لقاء ربه فليعمل عملا صالحاً ولا يشرك بعبادة ربه احداً» قال : من صلى اوصام اواعتق اوحج يريد محمدة الناس فقد اشرك فى عمله ، فهو مشرك مغفور (١) .

٢٧٦ - عن على بن سالم عن ابيعبدالله عليه السلام قال : قال الله تبارك وتعالى : انا خير شريك: من اشرك فى عمله لن اقبله الا ما كان لى خالصاً .

٢٧٧ وفى رواية اخرى قال: ان الله يقول :انا خير شريك من عمل لى ولغيرى فهو لمن عمل له دونى .

٢٧٨ - عن زرارة وحمران عن ابيجعفر وابيعبدالله عليهما السلام قالا : لو ان عبداً عمل عملا يطلب به رحمة الله و الدار الآخرة ، ثم ادخل فيه رضا احد من الناس كان مشركاً .

٢٧٩ - عن سماعة بن مهران قال : سألت اباعبدالله عليه السلام عن قول الله «فليعمل عملا صالحاً ولا يشرك بعبادة ربه احداً» قال : العمل الصالح المعرفة بالائمة «ولا

(١) قال الفيض(ره) : يعنى انه ليس من الشرك الذى قال الله تعالى : «ان الله لايغفر أن يشرك به» لان المراد بذلك الشرك الجلى ، وهذا هو الشرك الخفى.



يشرك بعبادة ربه احداً» التسليم لعلى لايشرك معه فى الخلافة من ليس ذلك له ؛ ولاهو من اهله (١) .

٢٧٢١/٩٧ـ عن زُرارة وحُمران، عن أبي جعفر وأبي عبد الله عليهما السلام، قالا: لو أنَّ عبداً عَمِل عَمَلاً يطلُب به وجه الله[1] والدار الآخرة، ثمّ أدخل فيه رِضا أحدٍ من الناس كان مُشركاً[2].

٢٧٢٢/٩٨ـ عن سمَاعة بن مِهران، قال: سألتُ أبا عبد الله عليه السلام عن قول الله: ﴿فَلْيَعمَل عَمَلاً صَالِحاً وَلَا يُشْرِك بِعِبَادَةِ رَبِّهِ أحَداً﴾.

قال: العمل الصالح المعرفة بالأئمّة، ﴿وَلَا يُشْرِك بِعِبَادَةِ رَبِّهِ أحَداً﴾ التسليم لعليّ عليه السلام، لا يُشرِك معه في الخلافة من ليس ذلك له، ولا هو من أهله[3].

**انتهى بحمد الله ومَنّه كتاب (التفسير) لأبي النضر محمّد بن مسعود العياشي، وقد فرغ قسم الدراسات الإسلامية ـ مؤسسه البعثة من تحقيقه بتاريخ الثامن من ربيع الثاني سنة ١٤١٩ هـ وهو يوم ولادة الإمام الحسن العسكري عليه السلام الحادي عشر من أئمة أهل البيت عليهم السلام.**

**وفيما يلي ملحقات التفسير التي تشتمل على**

**المستدرك وأسانيد العياشي**

**وفهارس الكتاب**

(١) في «أ، د، هـ»: رحمة الله.

(٢) بحار الأنوار ٧٢: ٤٣/٣٠١.

(٣) بحار الأنوار ٣٦: ٥٤/١٠٦، و٨٤: ٣٤٩.

ایک اور جگہ فرمانِ خداوندی ہے۔

**ولقد أوحی إلیک وإلی الذین من قبلک لئن أشرکت لیحبطن عملک ولتکونن من الخاسرین**

سورہ زمر آیت نمبر 65

تمہاری طرف اور تم سے پہلے گزرے ہوئے تمام انبیاء کی طرف یہ وحی بھیجی جاچکی ہے **کہ اگر تم نے شرک کیا تو تمہارا عمل ضائع ہو جائے گا** اور تم خسارے میں رہو گے“۔

اس آیت کی تفسیر میں مولاؑ فرماتے ہیں

**”إن أشرکت فی الولایۃ غیرہ“**

”یعنی آپ نے ولایت میں کسی اور کو شریک کیا تو آپ کے اعمال باطل ہو جائیں گے۔“

قُلْ أَفَغَيْرَ ٱللَّهِ تَأْمُرُوٓنِّىٓ أَعْبُدُ أَيُّهَا ٱلْجَـٰهِلُونَ ﴿٦٤﴾ وَلَقَدْ أُوحِىَ إِلَيْكَ وَإِلَى ٱلَّذِينَ مِن قَبْلِكَ لَئِنْ أَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُونَنَّ مِنَ ٱلْخَـٰسِرِينَ ﴿٦٥﴾ بَلِ ٱللَّهَ فَٱعْبُدْ وَكُن مِّنَ ٱلشَّـٰكِرِينَ ﴿٦٦﴾

التصرف فيها غيره وهو كناية عن قدرته وحفظه لها.

﴿وَٱلَّذِينَ كَفَرُوا۟ بِـَٔايَـٰتِ ٱللَّهِ أُو۟لَـٰٓئِكَ هُمُ ٱلْخَـٰسِرُونَ * قُلْ أَفَغَيْرَ ٱللَّهِ تَأْمُرُوٓنِّىٓ أَعْبُدُ أَيُّهَا ٱلْجَـٰهِلُونَ﴾: في الجوامع: روى أنهم قالوا: استلم بعض آلهتنا نؤمن بإلهك فنزلت[1].

﴿وَلَقَدْ أُوحِىَ إِلَيْكَ وَإِلَى ٱلَّذِينَ مِن قَبْلِكَ﴾: من الرسل.

﴿لَئِنْ أَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُونَنَّ مِنَ ٱلْخَـٰسِرِينَ * بَلِ ٱللَّهَ فَٱعْبُدْ﴾: رد لما أمروه به.

﴿وَكُن مِّنَ ٱلشَّـٰكِرِينَ﴾: أنعامه عليك.

القمّي: هذه مخاطبة للنبي ﷺ، والمعنى لأُمته، وهو ما قال الصادق عليه السلام: إن الله عزّوجلّ بعث نبيه ﷺ بإياك أعني واسمعي يا جارة والدليل على ذلك قوله تعالى: «بَلِ ٱللَّهَ فَٱعْبُدْ وَكُن مِّنَ ٱلشَّـٰكِرِينَ»، وقد علم أن نبيه ﷺ يعبده ويشكره ولكن استعبد نبيه بالدعاء إليه تأديباً لأُمته[2].

وعن الباقر عليه السلام أنّه سئل عن هذه الآية فقال: تفسيرها لئن أمرت بولاية أحد مع ولاية علي عليه السلام من بعدك ليحبطن عملك ولتكونن من الخاسرين[3].

وفي الكافي: عن الصادق عليه السلام يعني إن أشرك في الولاية غيره قال: «بَلِ ٱللَّهَ فَٱعْبُدْ وَكُن

---

١ ـ جوامع الجامع: ج ٣، ص ٤٦٤، س ٩.    ٢ ـ تفسير القمّي: ج ٢، ص ٢٥١، س ١٤.

٣ ـ تفسير القمّي: ج ٢، ص ٢٥١، س ١٩.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کتاب مستطاب

# الشافی

کتاب الحجۃ

خلافت رسالت نبوت، امامت

ترجمہ **اصول کافی** جلد دوم

حضرت ثقۃ الاسلام علامہ فہامہ مولانا الشیخ محمد یعقوب کلینی علیہ الرحمتہ

ترجمہ

مفسر قرآن عالیجناب ادیب اعظم مولانا السید ظفر حسن صاحب قبلہ مدظلہ العالی نقوی الامروہوی

بانی ومنتظم جامعہ امامیہ کراچی

مصنف دو صد کتب

ناشر

ظفر شمیم پبلیکیشنز ٹرسٹ (رجسٹرڈ) ناظم آباد نمبر ۲۔ کراچی

پوچھا۔ فرمایا واللہ ہلاک ہوئے وہ جو تم سے پہلے تھے اور قائم آلِ محمد کے ظہور تک جہنمی بنیں گے لوگ اس بنا پر کہ انھوں نے ہماری ولایت کو ترک کیا اور ہمارے حق سے انکار کر دیا۔ رسول اللہ دنیا سے نہیں گئے مگر ایسی صورت میں کہ اس اُمت کی گردنوں پر ہمارے حق کا بار رکھ دیا اور اللہ صراطِ مستقیم کی طرف جسے چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے۔

٧٥ ـ مُحَمَّدُ بْنُ الْحَسَنِ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ زِيَادٍ، عَنْ مُوسَى بْنِ الْقَاسِمِ الْبَجَلِيِّ، حج
عَنْ عَلِيِّ بْنِ جَعْفَرٍ، عَنْ أَخِيهِ مُوسَى عليه السلام فِي قَوْلِهِ تَعَالَى: «وَبِئْرٍ مُعَطَّلَةٍ وَقَصْرٍ مَشِيدٍ» قَالَ ٢/٤٥
الْبِئْرُ الْمُعَطَّلَةُ الْإِمَامُ الصَّامِتُ وَالْقَصْرُ الْمَشِيدُ الْإِمَامُ النَّاطِقُ.

وَرَوَاهُ مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى، عَنِ الْعَمْرَكِيِّ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ جَعْفَرٍ، عَنْ أَبِي الْحَسَنِ عليه السلام مِثْلَهُ.

٧٥۔ سورۂ حج کی اس آیت کے متعلق معطل کنواں اور مستحکم قصر کے متعلق امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے فرمایا کہ معطل کنواں (جس کا پانی نہ لیا جاتا ہو) سے مراد امام صامت ہے (یعنی جس کا زمانۂ امامت شروع نہیں ہوا۔ اور قصر مشید سے مراد امام ناطق (جس کی امامت کا زمانہ ہو)

٧٦ ـ عَلِيُّ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ الْحَكَمِ بْنِ بُهْلُولٍ، عَنْ رَجُلٍ، عَنْ أَبِي عَبْدِاللهِ عليه السلام زمر
فِي قَوْلِهِ تَعَالَى: «وَلَقَدْ أُوحِيَ إِلَيْكَ وَإِلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكَ لَئِنْ أَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ» قَالَ: ٦٥
يَعْنِي إِنْ أَشْرَكْتَ فِي الْوَلَايَةِ غَيْرَهُ «بَلِ اللهَ فَاعْبُدْ وَكُنْ مِنَ الشَّاكِرِينَ» يَعْنِي بَلِ اللهَ فَاعْبُدْ بِالطَّاعَةِ زمر ٦٦
وَكُنْ مِنَ الشَّاكِرِينَ أَنْ عَضَدْتُكَ بِأَخِيكَ وَابْنِ عَمِّكَ

٧٦۔ سورۂ زمر کی اس آیت کے متعلق اے رسول! اللہ نے وحی کی تمہاری طرف اور ان لوگوں کی طرف جو تم سے پہلے تھے اگر تم نے شرک کیا تو تمہارا عمل اکارت کر دیا جائیگا۔" امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ مراد یہ ہے کہ اگر تم نے شریک کیا ولایت میں اس کے غیر کو۔ بس اللہ ہی کی عبادت کرو اور اس کے شکرگزار بندوں میں سے ہو جاؤ۔ یعنی اللہ ہی کی عبادت اس کی اطاعت میں کرو اور میں نے جو تمہارے بازو کو تمہارے بھائی اور ابن عم کے ذریعہ مضبوط بنا دیا ہے تو اس کا شکر ادا کرو۔

٧٧ ـ الْحُسَيْنُ بْنُ مُحَمَّدٍ، عَنْ مُعَلَّى بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنْ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنِ الْحَسَنِ بْنِ مُحَمَّدٍ الْهَاشِمِيِّ
قَالَ: حَدَّثَنِي أَبِي، عَنْ أَحْمَدَ بْنِ عِيسَى قَالَ: حَدَّثَنِي جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَدِّهِ عليهم السلام
فِي قَوْلِهِ عَزَّ وَجَلَّ: «يَعْرِفُونَ نِعْمَةَ اللهِ ثُمَّ يُنْكِرُونَهَا» قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ: «إِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللهُ وَرَسُولُهُ
وَالَّذِينَ آمَنُوا: الَّذِينَ يُقِيمُونَ الصَّلَاةَ وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَهُمْ رَاكِعُونَ» اِجْتَمَعَ نَفَرٌ مِنْ أَصْحَابِ
رَسُولِ اللهِ صلى الله عليه وآله فِي مَسْجِدِ الْمَدِينَةِ، فَقَالَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ: مَا تَقُولُونَ فِي هٰذِهِ الْآيَةِ؟ فَقَالَ بَعْضُهُمْ:

## ایک اور آیت پیش نظر ہے۔

**وَمَا يُؤْمِنُ اَكْثَرُهُمْ بِاللّٰهِ اِلَّا وَهُمْ مُّشْرِكُوْنَ**

اوران میں اکثر ایسے بھی ہیں جو اللہ پر ایمان تو رکھتے ہیں مگر مشرک ہیں۔ سورہ

یوسف 106

آج تک ہمیں یہی بتایا گیا کہ جو بچوں دیکھو کہ جو بھی اللہ کا انکار کرے وہ مشرک ہے اور ہم ہندؤں، مجوسیوں، عیسائیوں، یہودیوں وغیرہ وغیرہ کو مشرک سمجھتے ہیں۔ مگر اس آیت میں اللہ کچھ مختلف ہی بتا رہا ہے کہ صرف وہی مشرک نہیں ہیں جو اللہ کا انکار کریں، لوگوں کی اکثریت ایسی بھی ہے جو اللہ پر ایمان لانے کے باوجود مشرک ہے۔ اب اوپر جن مذاہب کا تذکرہ ہوا وہ تو بغیر تصدیق کے مشرک ہیں کیونکہ وہ تو اللہ کو مانتے ہی نہیں مگر جو اللہ کو مانتے ہیں مثلا مسلمان ان کی اکثریت بھی مشرک ہے اور یہ میں نہیں بلکہ اللہ خود کہہ رہا ہے۔

اب یہ شرک ہے کیا؟ اور اللہ کی اس آیت میں شرک سے مراد کیا ہے؟

تو آیئے چلتے ہیں وارثان قرآن کی طرف اور انہی سے پوچھ لیتے ہیں تاکہ ہم اس شرک سے بچ سکیں۔

فرمایا: یہاں شرک سے مراد عبادت میں نہیں بلکہ اطاعت میں شرک ہے۔



يَكُونُ بِهِ الْإِنْسَانُ مُشْرِكاً ، قَالَ : فَقَالَ : مَنِ ابْتَدَعَ رَأْياً فَأَحَبَّ عَلَيْهِ أَوْأَبْغَضَ عَلَيْهِ .

۲۔ راوی کہتا ہے میں نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا کہ وہ کونسی بات ہے جس سے انسان مشرک بن جاتا ہے فرمایا جس نے کوئی نئی رائے بطور ظن و قیاس قائم کرکے کسی سے محبت کی یا بغض کیا۔

۳ ۔ عِدَّةٌ مِنْ أَصْحَابِنَا ، عَنْ سَهْلِ بْنِ زِيَادٍ ، عَنْ يَحْيَى بْنِ الْمُبَارَكِ ، عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ جَبَلَةَ ، عَنْ سَمَاعَةَ ، عَنْ أَبِي بَصِيرٍ وَ إِسْحَاقَ بْنِ عَمَّارٍ ، عَنْ أَبِي عَبْدِاللهِ عليه السلام فِي قَوْلِ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ : « وَمَا يُؤْمِنُ أَكْثَرُهُمْ بِاللهِ إِلَّا وَهُمْ مُشْرِكُونَ » قَالَ : يُطِيعُ الشَّيْطَانَ مِنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُ فَيُشْرِكُ .

۳۔ فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے اس آیت کے متعلق " ان میں سے بہت سے ایمان نہیں لائے اور وہ مشرک ہی رہے کہ انھوں نے شیطان کی اطاعت اس طرح لاعلمی میں کی کہ انھیں پتہ ہی نہ چلا پس اس سے شرک ان میں آگیا۔

٤ ۔ عَلِيُّ بْنُ إِبْرَاهِيمَ ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عِيسَى ، عَنْ يُونُسَ ، عَنِ ابْنِ بُكَيْرٍ ، عَنْ ضُرَيْسٍ ، عَنْ أَبِي عَبْدِاللهِ عليه السلام فِي قَوْلِ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ : « وَمَا يُؤْمِنُ أَكْثَرُهُمْ بِاللهِ إِلَّا وَهُمْ مُشْرِكُونَ » قَالَ : شِرْكُ طَاعَةٍ وَلَيْسَ شِرْكَ عِبَادَةٍ . وَعَنْ قَوْلِهِ عَزَّ وَجَلَّ : « وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَعْبُدُ اللهَ عَلَى حَرْفٍ » قَالَ : إِنَّ الْآيَةَ تَنْزِلُ فِي الرَّجُلِ ثُمَّ تَكُونُ فِي أَتْبَاعِهِ ، ثُمَّ قُلْتُ : كُلُّ مَنْ نَصَبَ دُونَكُمْ شَيْئاً فَهُوَ مِمَّنْ يَعْبُدُ اللهَ عَلَى حَرْفٍ ؟ فَقَالَ : نَعَمْ وَقَدْ يَكُونُ مَحْضاً .

۴۔ فرمایا ابو عبد اللہ علیہ السلام نے اس آیت کے متعلق "نہیں ایمان لائے اللہ پر ان میں سے اکثر مگر یہ کہ وہ مشرک بنے رہے کہ اس سے مراد شرک طاعت ہے نہ کہ شرک عبادت اور اس آیت کے متعلق کچھ لوگ ایسے ہیں کہ اللہ کی عبادت ایک کنارے پہ کھڑے ہو کر کرتے ہیں۔ فرمایا کہ یہ آیت نازل تو ہوئی تھی ایک شخص کے بارے میں لیکن اس کا مصداق وہ سب بنے جنھوں نے اس شخص کی پیروی کی۔ میں نے پوچھا جو آپ کی جگہ دوسرے کو امام مانے وہ بھی اس آیت کا مصداق ہے۔ فرمایا ہاں۔ کبھی جزوی صورت بھی ہوتی ہے یعنی ایک شخص خود ہی ایسا کرتا ہے بغیر تابعین۔

٥ ۔ يُونُسُ ، عَنْ دَاوُدَ بْنِ فَرْقَدٍ ، عَنْ حَسَّانَ الْجَمَّالِ ، عَنْ عَمِيرَةَ ، عَنْ أَبِي عَبْدِاللهِ عليه السلام قَالَ : سَمِعْتُهُ يَقُولُ : أُمِرَ النَّاسُ بِمَعْرِفَتِنَا وَالرَّدِّ إِلَيْنَا وَالتَّسْلِيمِ لَنَا ، ثُمَّ قَالَ : وَإِنْ صَامُوا وَصَلَّوْا وَشَهِدُوا أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَجَعَلُوا فِي أَنْفُسِهِمْ أَنْ لَا يَرُدُّوا إِلَيْنَا كَانُوا بِذٰلِكَ مُشْرِكِينَ .

۵۔ راوی کہتا ہے کہ ابو عبد اللہ علیہ السلام نے فرمایا لوگوں کو ہماری معرفت کا حکم دیا گیا ہے اور ہماری طرف رجوع کرنے، ہماری بات کو ماننے کا بھی۔ پھر فرمایا اگر وہ لوگ روزہ رکھیں، نماز پڑھیں اور لا الہ الا اللہ کی گواہی دیں

یعنی جن کی اطاعت کو اللہ نے اپنی اطاعت کے ساتھ ملا دیا ان کی اطاعت کا انکار کرنا ہی اللہ کی نظر میں شرک ہے۔

اب یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کن کی اطاعت کو اللہ نے اپنی اطاعت کے ساتھ ملایا ہے تا کہ ان کو جان لیا جائے۔ تو آئیں چلتے ہیں قرآن کی طرف/ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ ۚ**

اے ایمان لانے والو! اللہ کی اطاعت کرو اور اس کے رسول اور صاحبان امر کی اطاعت کرو جو تم میں ہیں" (سورہ نساء 59)

پتہ چلا کہ ایمان لانے والوں پر اللہ کی طرف سے تین اطاعتیں واجب ہیں۔ اللہ و رسول اور صاحبان امر۔ ان میں سے اگر ایک کی اطاعت کا بھی انکار کیا جائے تو حقیقت میں وہی اس آیت کے مصداق ہوں گے کہ "اور ان میں اکثریت ایسے لوگوں کی ہے جو اللہ پر ایمان تو رکھتے ہیں مگر وہ مشرک ہیں" (سورہ یوسف 106)

پھر چلتے ہیں وارثان دین کی طرف اور انہی سے رجوع کرتے ہیں تا کہ حقیقت کھل کر واضح ہو جائے۔

راوی کہتا ہے کہ ابو عبداللہ علیہ السلام نے فرمایا:

"لوگوں کو ہماری معرفت کا حکم دیا گیا ہے اور ہماری طرف رجوع کرنے، ہماری اطاعت کا بھی حکم دیا گیا ہے۔ پھر فرمایا: اگر وہ لوگ روزہ رکھیں، نماز پڑھیں اور لا الہ الا اللہ کی گواہی دیں اور اپنے دلوں میں یہ ارادہ رکھیں کہ ہم سے رجوع نہ کریں گے تو اس سے مشرک ہو جائیں گے۔

**یعنی انسان دل میں بھی یہ گمان کرے کہ آل محمدؐ کے علاوہ کسی اور سے دین لے گا تو وہ مشرک ہو جاتا ہے تو پھر کھلم کھلا غیر امامؑ کی تقلید کرنے والو! کس اسلام کی تم بات کرتے ہو۔ تمہاری حیثیت سامری کے بچھڑے سے زیادہ کچھ نہیں ہے۔**


المجلد الأولى من كتاب
جَامِعُ
أحَادِيثِ الشِيعَةِ
الّذي أُلِّفَ تحت إشراف
سيدنا و مولانا فقيد الإسلام
المحقق العلامة الإمام آية الله العظمى
الحاج آقا حسين الطباطبائي البروجردي
أعلى الله مقامه الشريف
١

١٠٦٩ (٦٣) **دعائم الاسلام** ٥٢ ج ١ ـ عن أبي جعفر عليه السلام (في جواب كتاب كتبه اليه بعض أصحابه) وانّما يقبل الله عزّوجلّ العمل من العباد بالفرائض الّتي افترضها عليهم بعد معرفة من جاء بها من عنده ودعاهم اليه فأوّل ذلك معرفة من دعا اليه وهو الله الّذي لا اله الاّ هو وحده[1] والإقرار بربوبيّته ومعرفة الرّسول الّذي بلّغ عنه وقبول ما جاء به ثمّ معرفة الوصيّ عليه السلام ثمّ معرفة الأئمّة بعد الرّسل الّذين افترض الله طاعتهم في كلّ عصر وزمان على أهله والايمان والتّصديق بأوّل الرّسل والأئمّة عليهم السلام وآخرهم ثمّ العمل بما افترض الله عزّوجلّ على العباد من الطّاعات ظاهراً وباطناً واجتناب ما حرّم الله عزّوجلّ عليهم ظاهره وباطنه ـ الخبر.

١٠٧٠ (٦٤) **بصائر الدّرجات** ٣٦٣ ـ حدّثنا محمد بن عيسى عن أبي عبدالله المؤمن عن ابن مسكان وأبي خالد وأبي أيّوب الخزّاز عن **محمد** بن مسلم قال قال أبو جعفر عليه السلام انّ رسول الله صلى الله عليه وآله أنال في النّاس وأنال وعندنا عرى[2] الأمر وأبواب الحكمة ومعاقل العلم وضياء الأمر وأواخيه[3] فمن عرفنا نفعته معرفتنا وقبل منه عمله ومن لم يعرفنا لم تنفعه معرفته ولم يقبل منه عمله (وفي البصائر بهذه المضامين روايات أخر لم نكتبها اختصاراً).

١٠٧١ (٦٥) **كافي** ٣٩٨ ج ٢ ـ (عليّ بن ابراهيم عن محمد بن عيسى ـ معلّق) عن يونس عن داود بن فرقد عن حسّان الجمّال عن **عميرة** عن أبي عبدالله عليه السلام قال سمعته يقول أمر النّاس بمعرفتنا والرّدّ الينا والتّسليم لنا ثمّ قال وان صاموا وصلّوا وشهدوا أن لا إله الاّ الله وجعلوا

(١) وتوحيده ـ ك. (٢) العُرى جمع عروة كمدى ومدية ـ مجمع. (٣) الأواخي جمع الأخيّة: عود يُعَرَّضُ في الحائط وتُدْفَنُ طرفاه فيه ويصير وسطه كالعروة تشدّ اليه الدّابّة ـ اللّسان.

[redacted]



في أنفسهم ان لا يردّوا الينا كانوا بذلك مشركين.

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

کتاب مستطاب

# الشافی

کتاب الایمان والکفر

ترجمہ **اصول کافی** جلد چہارم

حضرت ثقۃ الاسلام علامہ فہامہ مولانا الشیخ محمد یعقوب کلینی علیہ الرحمۃ

مترجمہ
مفسر قرآن عالیجناب ادیب اعظم مولانا السید ظفر حسن صاحب قبلہ مدظلہ العالی نقوی الامروہوی
بانی ومنتظم جامعہ امامیہ کراچی
مصنف دوصد کتب

ناشر
ظفر شمیم پبلیکیشنز ٹرسٹ (رجسٹرڈ) - ناظم آباد نمبر ۲ کراچی
۱۹۹۰ء

٥- يونس، عن داود بن فرقد، عن حسّان الجمّال، عن عميرة، عن أبي عبدالله عليه السلام قال: سمعته يقول: أُمِرَ النّاس بمعرفتنا والرّدّ إلينا والتّسليم لنا؛ ثمّ قال: وإن صاموا وصلّوا وشهدوا أن لا إله إلّا الله وجعلوا في أنفسهم أن لا يردّوا إلينا كانوا بذلك مشركين.

۵۔ راوی کہتا ہے کہ ابوعبداللہ علیہ السلام نے فرمایا لوگوں کو ہماری معرفت کا حکم دیا گیا ہے اور ہماری طرف رجوع کرنے، ہماری بات کو ماننے کا بھی۔ پھر فرمایا اگر وہ لوگ روزہ رکھیں، نماز پڑھیں اور لا الہ الا اللہ کی گواہی دیں

[redacted]

الشافی جلد۳ ۳۷۱ کتاب الایمان والکفر

اور اپنے دلوں میں یہ ارادہ رکھیں کہ ہم سے رجوع نہ کریں گے تو اس سے مشرک بن جائیں گے

**توضیح:-** یہ شرک اس معنی سے ہوگا کہ آئمہ معصومین علیہم السلام کو خدا نے امام بنایا ہے لہذا ان کی اطاعت فرض ہوئی۔ پس اگر ان کی بجائے دوسرے کے بنائے ہوئے کو امام تسلیم کیا تو گویا اس دوسرے کو خدا کا شریک بنایا۔

## ایک روایت پیش خدمت ہے:۔

مولا فرماتے ہیں

**"من أشرک مع إمام أمامته من عند اللہ من لیست من اللہ کان مشرکا"**

"جس نے امام حق کی امامت میں جو کہ اللہ کی طرف سے مقرر کردہ ہے کسی دوسرے کو جو کہ اللہ کی طرف سے مقرر کردہ نہیں ہے اس کو شریک ٹھہرایا تو گویا اس نے شرک کیا"۔

مقلدین زرا اس فرمان پر غور کریں کہیں وہ مجتہد کو امام زمانہ (ع) کا نائب کہہ کر شرک تو نہیں کر رہے کیونکہ امام (ع) تو یہی فرما رہے ہیں کہ جس نے بھی خود کو اللہ کے منتخب کردہ امام (ع) کا شریک یعنی نائب قرار دیا تو وہ مشرک ہے اور ایسا ہے جس نے اللہ کے ساتھ شرک کیا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

کتاب مستطاب

# الشافی

کتاب الحجۃ

خلافت رسالت نبوت، امامت

ترجمہ **اصول کافی** جلد دوم

حضرت ثقۃ الاسلام علامہ فہامہ مولانا الشیخ محمد یعقوب کلینی علیہ الرحمۃ

ترجمہ

مفسر قرآن عالیجناب ادیب اعظم مولانا السید ظفر حسن صاحب قبلہ مدظلہ العالی نقوی الامروہوی

بانی ومنتظم جامعہ امامیہ کراچی

مصنف دوصد کتب

ناشر

ظفر شمیم پبلیکیشنز ٹرسٹ (رجسٹرڈ) ناظم آباد نمبر ۲۔ کراچی

۴۔ فرمایا۔ صادق آل محمد نے تین شخصوں سے روز قیامت خدا کلام نہ کرے گا اور نہ ان کا تزکیہ کریگا اور ان کے لئے دردناک عذاب ہوگا اوّل وہ کہ جس نے دعویٰ امامت کیا حالانکہ وہ خدا کی طرف سے امام نہیں، دوسرے جس نے امام منصوص من اللہ سے انکار کیا تیسرے وہ جس نے ان دونوں کے لئے آخرت میں کوئی حصّہ قرار دیا۔

٥ـ مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ، عَنْ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدٍ ، عَنِ ابْنِ سِنَانٍ ، عَنْ يَحْيَى أَخِي أُدَيْمٍ ، عَنِ الْوَلِيدِ ابْنِ صَبِيحٍ قَالَ : سَمِعْتُ أَبَا عَبْدِاللهِ عليه السلام يَقُولُ : إِنَّ هٰذَا الْأَمْرَ لَا يَدَّعِيهِ غَيْرُ صَاحِبِهِ إِلَّا تَبَرَ اللهُ عُمْرَهُ .

۵۔ فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے جو نا اہل امر امامت کا دعویٰ کرے گا خدا اس کی عمر کو اس دنیا میں وبال بنا دے گا۔

٦ـ مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْحُسَيْنِ ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِنَانٍ ، عَنْ طَلْحَةَ بْنِ زَيْدٍ ، عَنْ أَبِي عَبْدِاللهِ عليه السلام قَالَ : مَنْ أَشْرَكَ مَعَ إِمَامٍ إِمَامَتُهُ مِنْ عِنْدِاللهِ مَنْ لَيْسَتْ إِمَامَتُهُ مِنَ اللهِ ، كَانَ مُشْرِكاً بِاللهِ .

۶۔ ابو عبداللہ علیہ السلام نے فرمایا جس نے اپنے کو امام منصوص من اللہ کا شریک قرار دیا۔ درآنحالیکہ خدا کی طرف سے اس کے لئے امامت نہیں تو اس نے اپنے آپ کو خدا کا شریک قرار دیا۔

٧ـ مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى ، عَنْ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدٍ ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْمَاعِيلَ ، عَنْ مَنْصُورِ بْنِ يُونُسَ ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ مُسْلِمٍ قَالَ: قُلْتُ لِأَبِي عَبْدِاللهِ عليه السلام : رَجُلٌ قَالَ لِي: اعْرِفِ الْآخِرَ مِنَ الْأَئِمَّةِ وَلَا يَضُرُّكَ أَنْ لَا تَعْرِفَ الْأَوَّلَ، قَالَ: فَقَالَ: لَعَنَ اللهُ هٰذَا فَإِنِّي أُبْغِضُهُ وَلَا أَعْرِفُهُ وَهَلْ عُرِفَ الْآخِرُ إِلَّا بِالْأَوَّلِ .

۷۔ راوی کہتا ہے میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے کہا۔ ایک شخص نے مجھ سے کہا۔ آئمہ میں سے آخر والے کی معرفت حاصل کر لو اوّل والے کی معرفت حاصل کرنا۔ نقصان نہ دے گا حضرت نے کہا۔ خدا کی لعنت ہو اس پر، میں اس سے دشمنی رکھتا ہوں اور اس کو نہیں پہچانتا۔ کیا وہ بغیر اوّل کی معرفت کے آخر والے کی معرفت حاصل کر سکتا ہے۔

٨ـ اَلْحُسَيْنُ بْنُ مُحَمَّدٍ ، عَنْ مُعَلَّى بْنِ مُحَمَّدٍ ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُمْهُورٍ ، عَنْ صَفْوَانَ ، عَنِ ابْنِ مُسْكَانَ قَالَ : سَأَلْتُ الشَّيْخَ[1] عَنِ الْأَئِمَّةِ عليهم السلام ، قَالَ : مَنْ أَنْكَرَ وَاحِداً مِنَ الْأَحْيَاءِ فَقَدْ أَنْكَرَ الْأَمْوَاتَ .

۸۔ راوی کہتا ہے میں نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے پوچھا، آئمہ علیہم السلام کے متعلق فرمایا جس نے زندہ اماموں میں سے ایک کا بھی انکار کیا۔ اس نے سب مرے ہوؤں سے انکار کیا۔

